سلسلہ تاریخی جلد اول

اطلبوا العلم ولو کان فی الصین




شعرائے عجم کی سوانح عمریان اور اونکے کلام کا انتخاب معہ ترجمہ انگریزی

مترجمہ و مؤلفہ

محمد شفیع الدین خان مراد آبادی

بار اول

بلالی اسٹیم پریس ساڈھورہ مین طبع ہوئی



بقلم مشتاق احمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علے رسولہ الکریم

| | |
|---|---|
| اے برتر از خیال و قیاس و گمان و وہم | وز ہرچہ گفتہ ایم و شنیدہ ایم و خواندہ ایم |
| دفتر تمام گشت و بپایان رسید عمر | ما ہمچنان در اوّلِ وصفِ تو ماندہ ایم |

سلف سے لیکر اب تک جسقدر حکماء اور فلاسفر گذرے ہین۔ سب نے بلا اختلافِ آراء مان لیا ہے کہ تاریخ و سوانح عمری۔ علم فلسفہ کے بعد اہلِ دنیا کی ضروریات پوری کرنے کے لئے لابد ہین۔ سوانح عمری اور تاریخ بڑی پرانی چیز ہین۔ اگر آپ اب سے دو ہزار برس پیشتر یونان کی طرف عالمِ خیال مین سیر کرین تو آپ کو معلوم ہو جائیگا کہ پلوٹارک (Plutarch) جسکی بیش بہا اور اول درجہ کی سلاست و متانت لئے ہوئے سوانح عمریاں اب تک ہماری نظرون کے سامنے موجود ہین اوسی زمانہ مین تھا اگر علم تاریخ و سوانح عمری نہوتا تو ہم دنیا کے حالات سے محض بے خبر رہتے۔ سوانح عمری اور تاریخ ایک ہی صدف کے دو موتی یا ایک ہی کان کے دو جواہر آبدار ہین۔
انسان کی سوانح عمری سے اوسکے عروج و زوال کی صحیح تصویر اوسکی چال ڈھال کا

اصلی اندازہ۔ جو جو کام اوس نے کئے ہین اونکا مفصل حال معلوم ہو جاتا ہے
جیسے رنگین تصویرین مختلف رنگون سے آدمی کی صورت اور لباس کا نقشہ دکھلاتے
ہین اوسی طرح سوانح عمری مین مکمل طور سے انسانی فوٹو نظر پڑتا ہے۔ یون سمجھو کہ انسانی
زندگی کا پانورا ما سوانح عمری ہے جسمین وہ چلتا پھرتا باتین کرتا اور اپنی کارگزاریان
دکھلاتا نظر آتا ہے۔ آپ اس مجموعہ ہی کو ملاحظہ فرماسے اسمین آپکو ایک شاندار
اور بھری محفل مین جامیؔ۔ عنصریؔ۔ رومیؔ۔ فردوسی۔ وغیرہ وغیرہ نظر آئینگے۔ کبھی
تصوف مین کلام کرتے ہوئے۔ کبھی نظم مین عشقیہ اور رزم بزم کی داستان
سناتے ہوئے۔ دوسری طرف یہی سخنور فصیح و بلیغ انگریزی مین گفتگو کر رہی ہین۔
کیا یہ مجلس قابلِ رشک نہین ہی؟ اِن لوگون کو گذرے سیکڑون برس ہو گئے مگر
وہ اپنی تصنیفات کے قالب مین ابتک زندہ ہین۔ ہمسے باتین کرتے ہین اپنا حال
سناتے ہین۔ انکے کلام اور انکی تصنیفات کو ہم کیون اور کس وجہ سے اپنے
سر آنکھون پر رکھتے اور مزے سے پڑھتے ہین۔ اس کا سبب یہی مخبر صادق صلعم
کا پاک کلام اطلبو العلم ولو کان فی الصین (حصول علم کی کوشش کرو اگر
وہ چین سے دستیاب ہو) اور ایک پرانا قول ؎

کسب کمال کن کہ عزیز جہان شوی کس بے کمال ہیچ نیرزد عزیز من

ہے۔ ان لوگون نے اپنی بیش بہا عمر کا بہت سا حصہ طلب علم مین گذارا اور یہ اوسی کی
بدولت ہی کہ دنیا بھر تعریف و تحسین کر رہی ہے۔ نظم کی دنیا مین یون تو بہتیرے قادر الکلام
مصنفین گذرے ہین مگر مین نے خصوصیت کے ساتھ اون ہی کو لکھا ہے جن کے
کلام کو جواہرات کی برابر یورپ تول رہا ہے اور جنکی تصنیفات کو قبولیت کے

زیور سے آراستہ ہوکر جرمنی - فرانسیسی - اسپینی - لاطینی - یونانی - انگریزی - ترکی زبانون مین ترجمہ ہونیکا فخر حاصل ہے -

مجھے افسوس ہے کہ اردو یا فارسی مین ایسی کتابین بہت کم ملین جن سے میری کتاب کی تدوین مین مدد ملتی - جہانتک میرا خیال ہے اب شاید ہی کوئی ایسا سخنور باقی رہا ہوگا جسکے کلام کا یورپین زبانون مین ترجمہ ہوگیا ہو اور مین نے اوسکا ذکر نہ کیا ہو - چند شعراء کی سوانح عمریاں بہت مختصر ہیں افسوس ہے کہ انکے حالات مفصل باوجود تلاش بسیار نہ دستیاب ہو سکے - جسقدر ملے اونہین پر اکتفا کیا گیا - مین نہایت ادب سے سلیمان شوکت - سکندر مرتبت - رکن الدولہ - حافظ الملک ہز ہائنیس حضور **نواب محمد بہاول خان بہادر** نصرت جنگ - جی - سی - ایس - آئی - دام اقبالہم والی ریاست بہاولپور کا دلی شکریہ ادا کرتا ہون کہ حضور ممدوح نے اس ناچیز تالیف کو پسند فرماکر میری امداد فرمائی - خداوند کریم ایسے قدردان رئیس کو جمیع آفات سے محفوظ رکھے - آمین -

عاصی -

محمد شفیع الدین خان عفی اللہ عنہ

مراد آباد ۰ - نومبر سنہ ۱۹۰۳ء

# فارسی زبان اور شعرا کی نسبت عالمِ علوم مشرقی اسٹیوارٹ کاسٹیلو کی راے

فصیح۔ بلیغ۔ جامع اور نفیس زبان جو شاعری کے واسطے موزون اور مناسب ہے وہ فارسی ہے۔ نظم کے واسطے یہ شیرین زبان ایسی پُرمایہ ثابت ہوئی ہے کہ جسقدر شاعر عجم مین پیدا ہوے اوس کے عشر عشیر سے بھی یورپ کو افتخار نہین حاصل ہوا۔ حافظ رح سعدی رح تو سرمایۂ ناز ہوئے ہی مگر اور بھی ایسے ہین جنکو یورپ مین بڑی ہی عزت سے سراہتے اور ہم آواز ہوکر اونکے کلام کی عمدگی کا نعرہ بلند کرتے ہین۔ فارسی غزلین اگر چنگ و رباب پر گائی جائین تب بھی مزہ دیتی ہین اور اگر ویسے ہی پڑھی جائین جب بھی لطف حاصل ہوتا ہے۔ فارسی زبان کے مشہور عالم سرولیم جونس جنکے متعدد تراجم کتب مشرقی قالب طبع مین آچکے ہین۔ فرماتے ہین۔

"طبیعت پر گہرا اثر کرنے مین تشبیہات و استعارات مین بےنظیر۔ دلسوزی مین آتش اور زندہ رنگینیون سے پُر۔ پردۂ دنیا پر اگر کوئی زبان ہے تو وہ فارسی ہے۔"

اونکی راے بہت زیادہ وقعت کے قابل یون ہے کہ وہ مشرقی علوم کے مسلّم الثبوت اوستاد اور انگریزون مین مایۂ فخر و ناز ہین۔ اس خزانہ (فارسی) کو انگریز فرنچ جرمن قومون نے ان تھک کوشش اور کامیابی سے حاصل کیا ہے۔ اور واقعی اِن قومونکی کوشش بہت ہی قابلِ ستایش ہے۔ مجھے خوب معلوم ہے کہ ہندوستان مین جہان کے باشندون کو فارسی سے قریبی مناسبت ہے وہ کتابین جن کو یورپ مین علماء

نے اپنی زبانون مین ترجمہ کرکے شہرت حاصل کی ہی اکثر کمیاب ہین۔ ہندوستانیون کی یہ غفلت قابلِ افسوس ہے۔ اوتھون نے اِس علم کی قدر نجانی یہ تو اس قابل تھا کہ سونے کے حروف سے لکھواکر الماریون مین محفوظ رکھا جاتا۔ ہماری قوم کس درجہ قابلِ تعریف ہی کہ اوس نے اول تو غیر زبانون مین دستگاہ کامل پیدا کی اوسکے بعد اُن علوم کی عمدہ عمدہ اور بیش بہا کتابون کا ترجمہ کرکے اپنے ہم قومون کے واسطے آگاہی کا دروازہ کھول دیا۔ مین نے فارسی زبان بڑی مشکل سے حاصل کی اور مجھے اسکی تحصیل مین بڑی دقتون کا سامنا کرنا پڑا۔ کیونکہ خلاق ازل نے ہماری طبیعت بڑی مشکل پسند بنائی ہی۔ ہم جب تک کامل طور سے ایک چیز کو نہین حاصل کر لیتے طبیعت کو چین نہین پڑتا۔ اور ولایت مین تو خاصکر بڑی دقت ہی کیونکہ وہان اَور علوم کے تو عالم بہت مگر فارسی دان کم ہین۔ اسوجہ سے خدا جانے کن کن دقتون کا سامنا ہوا۔ جب کہین جاکر مین فارسی کی شیرینی کا مزہ چکھنے کے قابل ہوا۔ سر ولیم جونس دیوان حافظ کے دیباچہ مین لکھتے ہین۔

"فارسی زبان پر عبور کر لینا بڑی جوانمردی کا کام ہی۔ ترجمہ مین گو محنت بہت ہوتی ہی اور حتی الوسع ایسی کوشش سے ترجمہ کیا جاتا ہی کہ مطالب اور الفاظ غیر زبان کے پورے ادا ہون۔ مگر جو اصل مین خوبی ہوتی ہی وہ نقل مین کہان۔ لاکھ فارسی کو انگریزی ڈریس پہنایا تو کیا ہوتا ہے۔ ہان صرف فارسی سے ناآشنا سمجھ لیتے ہین۔ مگر وہ اس بیوٹی (خوبصورتی) کو نہین جان سکتے۔ جو اصل زبان مین ہوتی ہے۔ طبیعت کا خاصہ ہی کہ جب کوئی شخص کسی زبان کو حاصل کر لیتا ہے تو اوسکا دل چاہا کرتا ہی کہ اوس زبان کی عمدہ عمدہ تصانیف کو اپنی زبان مین ترجمہ کر لے"

اگرچہ فاضل سر ولیم نے یہ لکھا ہے مگر ابتک بہت سی مشرقی کتابون کے ترجمے فرانسیسی۔ جرمنی۔ انگریزی مین ہو چکی ہین اور آجکل جس شخص کے قلم سے ہو بہو الفاظ عبسیّ اور بندش لیئے ہوئے نکلتے ہین وہ مسٹر فاربس[*] فاکنر ہے۔

اس عالم مین یہ عجیب بات ہی کہ جیسی سلاست اور فصاحت اصلی فارسی اور سنسکرت مین ہوتی ہی بجنسہ ویسی ہی ترجمہ مین ادا کرتا ہی۔ مرحوم سر گور اوسلی نے انتقال سے پیشتر ایک مجموعہ فارسی مضامین کا ترتیب دیا تھا جسکو ایشیاٹک سوسائٹی نے چھاپا ہی مجھے بھی اوسکے مسودہ دیکھنے کا اتفاق ہوا۔ سبحان اللہ کیا موتی پروئے ہین۔ اور کس تحقیق سے مضامین لکھے ہین۔ یو ہین تو مونئی کوشش کی ایک حکایت سناتا ہون کتاب الغنی مصنفہ ابو الفرج علی بن حسن بن محمد قریشی الاصفہانی (جو فن موسیقی مین اعلےٰ درجہ کی کتاب ہی) نہین دستیاب ہوتی تھی۔ محققون کو تلاش تھی جب مصر نے فرانس سے جنگ ہوئی اوسوقت یہ کتاب مونشیر ریج کو ملی۔ یہ قلمی ہے ابتک رائل لائبریری مین رکھی ہوئی ہی۔ خط نہایت پاکیزہ اور مضمون بہت اعلےٰ درجہ کا ہے اسکا مصنف ابو الفرج ۲۸۴ ہجری مین پیدا ہوا تھا اور اوس نے یہ کتاب خلیفہ ہارون رشید عباسی کے حسب الحکم تصنیف کی تھی۔ اسمین ایک سو راگ بجانے کی ترکیبین درج ہین۔ اس کتاب کا انگریزی مین بھی ترجمہ ہو گیا ہی اور علم موسیقی مین انگریزی راگ کے ساتھ مشرقی چاشنی دیکر ایک معجون مرکب ماہران موسیقی نے طیّار کی ہی۔

سر ولیم جونس کے علاوہ اٹکنس۔ چیمبر اور وان ہیمر نے بھی فارسی شعراء کی کلام

---

[*] ایشیاٹک جرنل سوسائٹی مین مشرقی کتب کے تراجم یہ صاحب شائع کرتے ہین ۱۲ مترجم

کے ترجمے یورپ مین بکثرت شائع کئے اور یورپ نے جتنی اِن عالمون کی قدر کی اوس سے زیادہ کے یہ قابل تھے - اب مین ایشیائی خوشنویسی کا تذکرہ کرتا ہون - خوش قسمتی سے جہان مشرق مین ایسے بے نظیر سخنور گذرے ہین وہان خوش نویسی کے ماہرین کی بھی کمی نہین - ایشیائی بادشاہون اور امیرون کو ہمیشہ شوق رہا ہے کہ عمدہ عمدہ کتابین مطلّا و مذہّب خوشخط لکھواکر الماریون مین رکھین - بہت سی ایسی کتابین آجکل یورپ مین موجود ہین جنہین دیکھکر آنکھون مین نور پیدا ہوتا ہے اور خیال ہوتا ہے کہ اللہ اکبر ایسے بھی جادو رقم گذرے ہین - ان کتابون کا کاغذ سمجھ مین نہین آتا کہ کس چیز کا بنا ہوا ہے - چکناہٹ اور چمک داری کی جہت سے تو ریشم کہہ سکتے ہین لیکن ریشم کی کیا حقیقت ہے - روشنائی ایسی نفیس اور روشن کہ صدہا برس گذر گئین مگر کیا مجال جو ذرا بھی خراب ہوئی ہو - متن مین نہایت عمدہ گلکاری کی ہوئی اور اوس مین سونا بھرا ہوا -

امپیریل لائبریری وائنا مین ایک نسخہ قلمی دیوانِ کامل کا رکھا ہوا ہے - خط کا تو کیا کہنا مگر اوس مین جو تصویرین بنی ہوئی ہین وہ لاجواب ہین - اِس زمانہ مین کوئی مصوّر ایسا نہین جو اُس قسم کی تصویرین بنا سکے -

مسٹر ایڈورڈ مور مصنف ہندو پنتھین کے پاس چند نہایت نادر کتبے تھے جسمین سے ایک ۱۴½ فیٹ لانبا تھا - انڈیا ہوس لائبریری مین مطلّا کتبے اور مذہب قلمی کتابین کثرت سے ہین - قرآن مجید کے بعض نسخے ایسے چھوٹے اور باریک خط مین لکھے ہوئے ہین کہ جب تک آئی گلاس سے نہ دیکھے جائین ایک حرف بھی نہین سوجھتا - مگر خط نہایت پاکیزہ - تعجب ہے کہ کاتب

کہان کے تیز نظر تھے !

ایک نسخہ راماین کا بھی موجود ہے وہ بھی ایسا ہی عُمدہ ہے۔ غرض کہ مشرق بلحاظ شاعری اور خوش نویسی ابتک معراج کمال پر ہے اور یورپ کسی حالت مین مقابلہ نہین کرسکتا۔

اسٹیوارٹ کاسٹیلو

از اسٹیا ٹک جرنل

# شیخ مصلح الدین سعدی شیرازیؒ

در شعر سہ کس ہمیبرانند     فردوسی و انوری و سعدی

بقول ٹی جانسن ایلبری شیخ ۵۸۰ھ ہجری مین خاکِ پاک شیراز کے قصبہ طاؤس مین پیدا ہوئے۔ آپکے والد بزرگوار کا نام شیخ عبداللہ بن شرف الدین تھا۔ یہ بزرگ صوفی منش اور بہت ہی پاک طبیعت کے آدمی تھے۔ شاہ اتابک سعد زنگی انکی بیحد تعظیم و تکریم کرتا اور انکے ارشاد کو بمنزلہ فرض جانتا تھا اِس لئے شیخ کو آنکھ کھولتے ہی ایسی صحبت نظر پڑی جسمین علماے کرام۔ صوفیاے عظام کا مجمع تھا۔ کیونکہ شیخ کا گھر بزرگون کی نشست۔ اور شیخ کی صحبت ذی عزت امرا کا حلقہ تھی۔ اوسوقت شیراز کی ایسی حالت نہ تھی کہ کوئی ذہین طالب علم اپنے علم کا دائرہ وسیع کرتا۔ کیونکہ ملاؤن کا زور شور ترقی پر اور جہالت کا دریا اُمنڈ رہا تھا۔ شیخ بچپن ہی سے

بالاے سرش ز ہوشمندی     مے تافت ستارۂ بلندی

کا مصداق اور ہر علم مین تہ تک پہونچنے والا آدمی تھا۔ فیاضِ قدرت نے اسکی طبیعت مین روزِ ازل ہی سے علمی ذوق و شوق بھر دیا تھا مگر شیراز اس آرزو کے پورا کرنے کے لئے قطعًا ناکافی تھا۔ شیخ نے ابتدائی تعلیم اپنے والد بزرگوار اور شیخ مصلح الدین رح سے پائی۔ ۹ برس کی عمر مین قرآن مجید حفظ کیا۔ صرف و نحو کی کتابین ختم کین۔ اور تیرہ ۱۳ سال کی عمر مین حج بیت اللہ سے فارغ ہوا۔ شیخ کے والد

علم موسیقی کے کامل تھے اور اُس زمانہ مین یہ فن معیوب نہین سمجھا جاتا تھا (اسحق موصلی کے حالات ملاحظہ ہون) اس لئے شیخ بھی اس فن مین طاق ہو گیا اس سے خدانخواستہ یہ نہ سمجھ لینا چاہیئے کہ یہ بزرگ مراثی یا گوّیا تھا یا اس کے بزرگون کا یہ پیشہ تھا۔ بلکہ جہان اور علم تحصیل کرتے تھے وہان یہ بھی تھا۔ ورنہ شیخ کا خاندان ایسا نجیب و شریف تھا کہ لوگ جوتیان اوٹھانا فخر سمجھتے تھے۔

جلال الدین بغدادی نے حیات سعدی مین اور مسٹر ہمبرگ نے مفصل کیفیت لکھی ہے ہم پہلے ہی لکھ چکے ہین کہ شیخ کا دل شیراز کی حالت دیکھ کر نہ لگتا تھا اور زیادہ بے چینی یون تھی کہ طلب علم کا کوئی ذریعہ نہ دکھلائی دیتا تھا۔ مدرسی تو بہتیری تھی مگر وہان وہی کٹھ ملّا جو ذرا سی بات مین تکفیر کا فتوی لگا دینے کو طیار رہتے تھے۔ مدرس تھے۔ پھر ایسے متعصب اور کُندہ ناتراش معلّمون سے کیا حاصل ہوتا؟ مجبوری ستّرہ برس کی عمر مین والدین کی وفات کے بعد یہ قطعہ پڑھتا ہوا بغداد کی جانب روانہ ہوا۔

| | |
|---|---|
| دلم از صحبت شیراز بکلی بگرفت | وقت آنست کہ پرسی خبر بغدادم |
| سعدیا حب وطن گرچہ حدیث ہست صحیح | نتوان مُرد بہ سختی کہ من اینجا زادم |

بغداد اوسوقت مین مخزن علم و ہنر تھا۔ ہارونی و مامونی شان و شوکت کے آثار اور علمی اکھاڑے ابتک موجود تھے۔ مشہور نظامیہ کالج جسکی حسرت ناک سوانح عمری سے تاریخ بغداد بھری پڑی ہے اوسمین شیخ داخل ہوا۔ ذہین اور ہونہار طبیعت نے اوستادون کو اپنے اوپر مائل کرالیا۔ اور معقول وظیفہ بھی مقرر ہوگیا۔ شیخ کی واسطے اور کیا چاہیئے تھا۔ بفراغ خاطر تحصیل علم مین مشغول ہوا۔ پہلے علم تفسیر پڑھا۔ برس

دن مین امتحان کے بعد اُن طلبا سے اچھا رہا جو برسون سے تحصیل علم کر رہے تھے
تین یا اس سے کم ماہ مین دینیات پڑھ کر یورپین زبانون کی طرف متوجہ ہوا۔
پہلے لاطینی پڑھی اور اُس کو چھ ماہ مین سیکھ لیا۔ چھ مہینے مین غیر زبان سیکھنے کی یہ
وجہ ہوئی کہ بغداد مین تمام دنیا کے آدمی موجود تھے۔ سعدی رح کو ہر ملک کی زبان اور
طرز معاشرت جاننے کا شوق تھا اور نظامیہ کالج مین جو جا ہو بکثرت موجود تھا۔
سعدیؔ سا آدمی۔ علم کا بھوکا۔ کیسے اِن انمول جواہرات کو چھوڑتا۔ خوب دونون ہاتھون
سے رولا۔ اور اتنا جھولی مین بھرا کہ جگہ نہ رہی۔ جب شیخ کو لاطینی خوب آگئی تو یونانی
زبان کی طرف متوجہ ہوا۔ یہ زبان وقعت کی نگاہ سے دیکھی جاتی تھی اِس لئے اسکو
مخزن کہتے تھے۔ ہومر کی نظم پر جو قیمتی شرح لکھی ہے وہ ابتک یورپ مین تعجب سے
دیکھی جاتی ہے۔
سنسکرت زبان شیخ نے ہندوستان مین سیکھی اور اوسپر بھی ایسا عبور کیا کہ
برہمنون تک کو حیران کر دیا۔ اسکے بعد ہیئت۔ نجوم۔ طبیعیات۔ فلسفہ۔ منطق۔
اور ریاضی مروجہ علوم تحصیل کئے۔
اب ہمین کچھ شیخ رح کی تصوف کا ذکر کرنا چاہیے۔ اسکے واسطے یہ ہی کافی ہے
کہ سعدی رح کے والد خود بڑے صوفی اور اوستاد شیخ مصلح الدین رح تو کان تصوف
تھے۔ اِن دونون نے اسکے دل کو اس پاک تلقین سے منور کر دیا تھا اور اوس کے
بعد خاندان سہروردیہ کے بانی شہاب الدنیا والدین حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی
کی صحبت نے رہی سہی کمی پوری کر دی تھی۔ گو شیخ سہروردی تھا مگر حال قال کی محفلون
مین برابر شریک ہوتا تھا۔ اس سے یہ نہ سمجھ لینا چاہیئے کہ وہ قوالی کا عاشق تھا

یا بغیر گانا سنے اوس کو چین نہین آتا تھا۔ بلکہ ایسی مجلسون مین جاکر اوسکی روحانی قوتین بڑھتی تھین۔ یہ کہنا مشکل ہے کہ اوسکا مبلغ علم کیا تھا۔ اگر وہ شاعری مین ہومر تو حکمت مین ارسطو تہا۔ لاطینی مادری زبان کی طرح بولتا تھا۔ جو نوٹ اسنے لاطینی شعرا کی کتابون پر روئے ہین وہ آندس مین ابتک یادگار ہین۔ جہان جہان گیا وہان کی زبان ضرور سکیھ لی۔ تقریر مین ایسا جادو تھا کہ چھوٹے سے لیکر بڑے تک ہر شخص اسکے ایک ایک لفظ پر فریفتگی ظاہر کرتا تھا۔ عبرانی اور سریانی زبانین بھی بخوبی آتی تھین۔ چند محققون نے لکھا ہے کہ شیخ رح چھبیس زبانون کا عالم تھا۔

ہندوستان مین کوئی جانتا بھی نہین کہ سوائے گلستان۔ بوستان کے اور بھی کسی علم مین شیخ کی تصنیف ہے۔ گو شیخ رح عالم تھا مگر کبھی ممبر پر کھڑے ہوکر وعظ نہین بیان کیا۔ شیخ کی تصنیفات تقریباً ایکسو پچاس ۱۵۰ ہین جو اس نے ہر علم مین لکھی ہین مگر جنکی شہرت ہندوستان مین ہے وہ صرف گلستان۔ بوستان۔ کریما۔ اور کلیات سعدی ہین۔ ہزلیات بھی اسی بزرگ کی طرف منسوب کی جاتی ہین جو چند شریر النفس اشخاص نے خبث باطنی مٹانے کے لئے تصنیف کرکے چھپکا دئے ہین جہانتک عقل تقاضا کرتی ہے اور جس پہلو پر سوچا جاتا ہے یہی معلوم ہوتا ہے کہ بہلا شیخ سا بزرگ جامع العلوم شخص ایسی واہیات باتین لکھتا۔ دوسرے ان ہزلیات کی عبارت شیخ کے مضمون سے لگا کھاتی ہے۔ ہمنے جہانتک یورپین محققون اور مورخون کے اقوال ہزلیات سعدی کے بارے مین تلاش کئے سب سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ یہ کسی ذات شریف کی کارستانی ہے۔ خوش قسمتی سے ہمین ایک ایسی معتبر

اور زبردست شہادت ملگئی جسکا مرتبہ اور شہادتون سے بلند ہے۔ یعنی ملا حمید الدین سیالکوٹی پرائیوٹ سکرٹری بہادر شاہ ابن اورنگ زیب اپنی مبسوط تصنیف گلشن ایران مین لکھتا ہے " سعدی رح کی ہزلیات دیکھ کر مجھے سخت تعجب ہوا کہ ایسا مہذب فاضل اور اسقدر فحش و ہزل لکھے۔ تحقیق سے ثابت ہوئی کہ یہ شرارت نور جہان کی ہے۔ اس نے چند شیرازیون کو پوشیدہ بلوا کر یہ ہزلیات تصنیف کرائین اور سعدی علیہ الرحمہ کے نام کے ساتھ چپکا دین۔ جو لوگ اس مشورہ مین شریک تھے اونمین سے صرف دو کا نام معلوم ہوسکا۔ ایک علی نقی۔ دوسرا علی حیدر ان دونون شریرون نے ہزلیات بڑی کوشش سے ایک جماعت کے مشورہ سے تصنیف کین اور ہزارون روپیہ نقل نویسون کو دیکر نقل کرایا۔ اور مختلف ممالک مین تقسیم کرادیا۔ مجھے تحقیق معلوم ہے کہ پہلے سعدی رح کی ہزلیات کا نام بھی نہ تھا نور جہان کے وقت سے یہ صورت پیش آئی ہے "

شکر ہے کہ ملا حمید الدین کی کوشش نے یہ بدنما دھبہ سعدی رح کے دامن سے مٹا دیا۔ بہت سے عیسائی علماء نے بھی سعدی رح کا تذکرہ کیا ہے مگر کسی نے اشارتاً بھی یہ نہین لکھا کہ یہ ہزلیات اسی کی تصنیف ہین۔ سید انشاء اللہ خان انشا بھی یہی لکھتے ہین۔ شیخ کی تصنیفات مین سب سے بڑی اور بیش قیمت کتاب سلطنت عباسیہ کی چھ سو برس کی تاریخ ہے۔ بدقسمتی سے ہندوستان مین یہ کتاب ناپید ہے۔ البتہ فرانس۔ جرمنی۔ انگلستان مین اسکے ترجمے ہوگئے ہین۔ دوسری ضخیم اور بیش بہا تاریخ جزائر افریقیہ ہے۔ اسکی بھی چار جلدین ہین۔ جہانتک تحقیق ہوا ہے شیخ کی تصنیفات تعداد مین ۱۵۰ ہین۔ مگر انمین بہت سی ایسی بھی

ہین جو دوسرون کے نام سے اشاعت پا گئے ہین۔ ارسطو اور فلاطون نے فلسفہ پر جو نئے نئے مسائل لکھے ہین سعدیؒ نے اونپر نہایت قابلیت سے نکتہ چینی کی ہے۔ شیخ نے سیاحت بہت کی۔ یون خیال کرنا چاہیئے کہ اسکی عمر شریف کے پورے سو برس سیاحت مین گزرے۔ اور دنیاے معلوم کے کل حصص مین گیا۔ اپنے سفرنامہ مین پورا حال لکھا ہے۔ جب تمام مین گردش لگا چکا تو اپنے وطن مالوفہ مین چلا آیا۔ جب یہ شیراز سے مجبوری جدا ہوا تھا تو اوسوقت ملّاؤن کی زبردستی یہ ازبک اور غیاث الدین کے حملون نے شہر کو نیم جان کر دیا تھا۔ مگر اب وہ باتین نہین یہی تفقین اتابک ابوبکر نے جاہل مولویون سے شیراز کو پاک وصاف کر دیا تھا اور قاعدہ بھی ہے کہ جب بڑھاپا آجاتا ہے تو ہر آدمی کو وطن یاد آیا کرتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| حب الوطن از ملک سلیمان خوشتر | خارِ وطن از سنبل وریحان خوشتر |
| یوسف کہ بمصر بادشاہی میکرد | مے گفت گدا بودن کنعان خوشتر |

شیراز مین جب پہونچا تو یہ اشعار ورد زبان تھے۔ ؎

| | |
|---|---|
| ندانی کہ من در اقالیم غربت | چرا روزگارے بکردم درنگے |
| برون رفتم از تنگ ترکان کہ دیدم | جہان درہم افتاد چون موی زنگی |
| ہمہ آدمی زاد بودند لیکن | چو گرگان بخونخوارگی تیز چنگی |
| درون مردمی چون ملک نیک محضر | برون لشکرے چون ہزبران جنگی |
| چو باز آمدم کشور آسودہ دیدم | پلنگان رہا کردہ خوئے پلنگی |
| چنان بود در عہدِ اول کہ دیدم | جہان پر ز آشوب و تشویش و تنگی |
| چنین شد در ایام سلطان عادل | اتابک ابوبکر بن سعد زنگی |

یا ایک وہ زمانہ تھا کہ "دلم از صحبت شیراز بکلی بگرفت" اسکی زبان سے نکلا تھا پھر تمام عمر شیراز سے نہ گیا۔ ابتک مقبرہ زیارت گاہ ہر خاص و عام ہے اور سیّاحون کی سب سے زیادہ دلچسپی کا باعث ہے۔

# قصیدہ[۵]

آسمان راحق بود گر خون ببارد بر زمین | بر زوالِ مُلکِ مستعصم امیر المومنین

ای محمد گر قیامت می برآری سر ز خاک | سر برآور دین قیامت در میان خلق بین

نازنینان حرم را خونِ خلقِ نازنین | ز آستان بگذشت ما را خون دل از آستین

زینہار از دور گیتی و انقلاب روزگار | در خیالِ کس نگشتی کانچنان گردد چنین

دیدہ بردار ای کہ دیدی شوکتِ بیت الحرام | قیصرانِ روم سر بر خاک و خاقان بر زمین

خونِ فرزندانِ عمِ مصطفےٰ شد ریختہ | ہم بر آن خاکی کہ سلطانان نہادندی جبین

بعد ازین آسایش از دنیا نباید چشم داشت | تیر در انگشتری ماند چو برخیزد نگین

دجلہ خونناب است زین پس گر نہد سر در نشیب | خاکِ نخلستانِ بطحیٰ را کند با خون عجین

نوحہ لایق نیست بر خاکِ شہیدان زانکہ ہست | کمترین دولت مرایشان را بہشتِ برترین

لیکن از روی مسلمانی و راہِ مرحمت | مہربان را دل بسوزد در فراقِ نازنین

باش تا فردا کہ بینی روز داد و رستخیز | کز لحد با روی خون آلودہ برخیزد دفین

تکیہ بر دنیا نباید کرد و دل بر وی نہاد | کاسمان گاہی بمہر است ای برادر گہ بکین

زور بازوی شجاعت بر نیاید با اجل | چون قضا آید نماند قوت رای رزین

تیغ ہندی بر نیاید روز ہیجا از نیام | شیر مردی را کہ باشد مرگ پنہان در کمین

۵؎ اس قصیدہ مین بغداد کی تباہی کا خاکہ کھینچا گیا ہے۔ الفاظ سے معلوم ہوتا ہے کہ دلی رنج مین ڈوبے ہوئے ہین ۱۲

تجربت بفایده ست آنرا که برگردید بخت　　حمله آوردن چه سود آنرا که برگردید زین
سرکسانند از پے مردار دنیا جنگجو　　اے برادر گر خردمندی چو سیمرغان نشین

## غزل

اے باد صبحدم خبر دلستان بگو　　وصف جمال آن بت نامهربان بگو
بگذار مشک و بوئی سر زلف او بیار　　یاد شکر مکن سخنی زان دهان بگو
بستم به عشق موی میانت کمر چو موز　　گر وقت بینی این سخن زان دهان بگو
با بلبلان سوخته بال ضمیر من　　پیغام آن دو طوطی شکرفشان بگو
سعدی ز دست رفت بدستان روزگار　　نزدیک دوستان من این داستان بگو

بعض کا اعتراض ہے کہ شیخ رح متعصب تھا وہ خود گلستان مین لکھتا ہے۔

یکے جہود و مسلمان خلاف می جستند　　چنانکه خنده گرفت از نزاع ایشانم
بطنز گفت مسلمان گر این قباله من　　درست نیست خدایا جہود میرانم
جہود گفت بتوریت می خورم سوگند　　دگر خلاف کنم ہمچو تو مسلمانم
گر از بسیط زمین عقل منعدم گردد　　بخود گمان نبرد ہیچ کس که نادانم

واقعی ہر شخص اپنے ہی مذہب کو اچھا سمجھا کرتا ہے۔
اب ہم کچھ کلام انگریزی قالب کا بھی ہدیہ ناظرین کرتے ہین۔

## CONTENTMENT.

*From the Bostan.*

Smile not, nor think the legend vain
That in old times a worthless stone

Such power in holy hands could gain,
That straight a silver heap it shone.
Thy alchemist Contentment be,
Equal is stone or or to thee.

The infant's pure unruffled breast,
No avarice nor pride molest:
He fills his little hands with earth,
Nor know that silver has more worth.

The sultan sits in pomp and state,
And see the dervish at his gate;
But yet of wealth the sage has more
Than the great king, with all his store

Rich is a beggar, worn and spent,
To whom a silver coin is thrown;
But Fredoun was not content,
Though Ajam's kingdom was his own!

# On True Worth.

Although a gem he cast away,
And lie obscured in heaps of clay,
Its precious worth is still the same;
Although vile dust be whirled to Heaven,
To such no dignity is given,
Still base as when from earth it came.

## Other.

I saw the demon in a dream,
But how unlike he seemed to be,
To all of horrible we deem,
And all of fearful that we see.
His shape was like a cypress bough,
His eyes like those that Houris wear,
His face as beutiful as though
The rays of Paradise were there.
I near him came, and spoke — "Art thou,"
I said, "indeed the Evil one?

No angle has so bright a brow,
Such yet no eye has looked upon.
Why should mankind make thee a jest,
When thou canst show a face like this
Fair as the moon in splendour drest,
An eye of joy, a smile of bliss!
The painter draws thee vile to sight,
Our baths thy frightful form display;
They told me thou wert black as night,
Behold! thou art as fair as day!"
The lovely vision's ire awoke,
His voice was loud, and proud his mien,
"Beleive not, friend," 'twas thus he spoke,
"That thou my likeness yet hast seen;
The pencil that my portrait made.
Was guided by an envious foe;
In paradise I man betrayed,
And he, from hatered, painst me so."

# حکیم ابو القاسم منصور فردوسی طوسی

دنیا کو اپنی سحر بیانی سے حیران کردینے والا فردوسی طوس کے موضع شاداب مین پیدا ہوا۔ فردوسی کا باپ مولانا فخر الدین احمد بہت بڑا عالم اور مذہبی پیشوا تھا فردوسی کے باپ نے اسکے پیدا ہونے پر خواب دیکھا کہ منصور ایک بلند کوٹھے پر چڑھ گیا۔ اور قبلہ رُو ہو کر سجدہ کیا اور نعرہ مارا۔ چارون طرف سے مرحبا کی صدائین بلند ہوئین۔ یہ خواب دیکھ کر اوسکی آنکھ کھلگئی۔ اور وہ شیخ نجیب الدین معبّر کے پاس گیا۔ یہ شخص تعبیر کہنے مین بہت مشہور تھا۔ معبّر نے کہا کہ منصور کے آیندہ قسمت بہت زبردست ہے۔ اور اس کے قلم کا شہرہ اکناف عالم مین بلند ہو گا۔ یہ پیشین گوئی حرف بحرف پوری ہوئی۔ خلّاق ازل نے فردوسی کی طبیعت مین مادہ شاعری پہلے ہی سے ودیعت کردیا تھا۔ بچپن مین اسکا دل بہتے ہوئے دریا۔ موسم بہار اور جنگل کے سبزہ مین لگتا تھا۔ اور وہ قدرتی منازل کو بڑی دلچسپی کی نگاہ سے دیکھا کرتا تھا۔ ابتدائی تعلیم اپنے باپ ہی سے پائی۔ اوس کے بعد علامہ قطب الدین دمشقی کے سامنے زانوے شاگردی تہ کیا۔ معمولی تعلیم کے بعد قرآن مجید حفظ کرنا شروع کیا۔ مگر خدا معلوم کونسی وجوہات پیش آئین جنکی وجہ سے اس نیک ارادہ کو پورا نکرسکا۔ نظامی سمرقندی لکھتا ہے کہ فردوسی نے نصف کلام پاک حفظ کرلیا تھا۔ مگر اسکی کوئی وجہ نہین لکھی کہ پورا کیون نہ حفظ کیا۔ علامہ قطب الدین

کے بعد خواجہ ناصرالدین طوسی سے ریاضی پڑھی۔ علوم دین تحصیل کرنے کے بارہ مین صرف اتنا ہی پتہ چلتا ہی کہ مختلف علماسے پڑھا اور جوں جوں عمر بڑھتی گئی شاعری کا شوق پیدا ہوتا گیا۔ کبھی کبھی آسدی طوسی سے بھی اصلاح لیا کرتا تھا۔ ایک دن فردوسی اپنے دوست محمد شکری کے پاس بیٹھا ہوا گزشتہ شاہان ایران کی تاریخ کا ذکر کر رہا تھا۔ محمد شکری نے کہا کہ اگر تم واقعات نظم کرنے پر کمر باندھو تو یہ کام بقائے دوام رکھتا ہی۔ فردوسی نے کہا کہ یہ خیال میرے دل مین کئی ماہ سے جاگزین ہی مگر افسوس کہ تاریخ نہین۔ محمد شکری نے خوش ہو کر کہا کہ تاریخ میرے پاس ہی بسم اللہ کر کے شروع کیجئے۔

فردوسی اُس کتاب کو لیکر مسرت انگیز خیالات مین ڈوبا ہوا شیخ محمد معشوق طوسی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس جو اُس زمانہ مین بہت بڑے صاحب کشف و کرامات بزرگ تھے گیا اور نہایت ادب سے اپنا مقصد عرض کر کے دعا کی درخواست کی۔

بزرگ شیخ نے فردوسی کے حق مین دعا کی اور ایک سفارشی رقعہ ابوالمنصور حاکم طوس کو جو شیخ رح کے مریدان خاص مین سے تھا لکھدیا۔ اس خط نے فردوسی کو اوج پر پہونچا دیا۔ اور حاکم طوس نے ایسی ہی جلیل القدر شاعر کی قدر کی جیسے ایک بادشاہ کر سکتا ہے۔ فردوسی نے بہت جلد حسب الارشاد ضحاک اور فریدون کی داستان نظم کر کے پیش کی۔ ابوالمنصور کو بہت پسند آئی۔ انعام و اکرام دیکر آگے لکھنے کے واسطے ارشاد ہوا۔ فردوسی نے ابھی تعمیل حکم نہ کی تھی کہ حاکم موصوف کا درد قولنج سے انتقال ہو گیا۔

فردوسی کو اپنے سرپرست کے گذر جانے کا بہت صدمہ ہوا چنانچہ وہ شاہنامہ مین

اپنے رنج کو مندرجہ ذیل غمناک الفاظ مین ادا کرتا ہے۔

چنان نامور گم شد از انجمن | چو از باد سرو سہی در چمن
دریغ آن کمربند و آن گرد گاہ | دریغ آن کئی برز بالاے شاہ
گرفتار دل زو شدہ نا امید | روان لرز لرزان بکردار بید
ستم باد بر جان آنماہ و سال | کجا بر تنِ شاہ شد بد سگال
یکے پند آن شاہ یاد آورم | ز کسری روان سوے داد آورم
مراگفت کاین نامۂ شہریار | اگر گفتہ آید بہ شاہان سپار
دل من بگفتارِ او رام شد | روانم بدین شاد و پدرام شد

ابو المنصور مرتے وقت فردوسی کو وصیت کر گیا تھا کہ جہانتک ہو سکے سلطان محمود غزنوی کے پاس جانے کی کوشش کرنا۔ وہ ایک قدردان بادشاہ ہے ضرور عزت افزائی کریگا۔ فردوسی نے یہ بات گرہ مین باندہ لی۔ ابو المنصور کے بعد ارسلان خان گورنر طوس مقرر ہو کر آیا۔ فردوسی اوس سے ملا۔ اوس نے بھی غزنی جانے کی ہدایت کی۔

عظیم سمرقندی نے ایک اور وجہ بھی غزنی جانے کی لکھی ہے مگر وہ قابلِ قیاس نہین ہے اس لئے ہم اُس سے قطع نظر کرتے ہین۔ غرض فردوسی غزنی روانہ ہوا۔ غزنی مین اوسکی آمد کی خبرین اور کمال کا شہرہ پہلے ہی پہونچ چکا تھا۔ عنصری۔ رودکی۔ عسجدی وغیرہم کو جو دربار سلطانی کی زینت تھے از راہ حسد فردوسی کا آنا ناگوار گذرا۔ اور اونہون نے ایک خط فردوسی کو لکھا کہ تم یہان آکر کیا کروگے جب ہماری ہی قدر نہین ہوتی۔ تو تمھاری کیا عزت ہوگی۔ یہ بیچارہ محض بیخبر ہرات مین

مقیم تھا کہ یہ خط ملا۔ تمام قدردانی کی امیدین یاس کے ساتھ مبدّل ہوگئین۔ اس اثنا مین فردوسی کی خوش قسمتی سے بدیع الدین میرمنشی دربار اور عنصری وغیرہ مین شکر رنجی ہوگئی اور بدیع الدین نے محض اِن شعرا کو زک پہونچانے کے لئے فردوسی کو سارا فریب کا حال لکھدیا۔ اسنے خدا کا شکر کیا اور میرمنشی کے رقعہ کے جواب مین یہ تین شعر شکریہ کے لکھ کر خود بھی روانہ ہوگیا۔

بگوش از سروشم بسے مژدہاست | دلم گنج گوہر زبان اژدہاست
بہ سنجد بمیزان من عنصری | گیاہ چون کشد پیش گلبن سری
ز بے دانشی باشد و کودکے | کہ راسے فرزونی زند رودکی

ان ہی دنون مین سلطان محمود نے سات شعراے دربار کو تاریخ ملوکِ عجم نظم کرنیکا حکم دیا تھا اور ہر شاعر جان لڑا رہا تھا۔ ناظرین کی واقفیت کے لیے اُن ساتون شاعرونکے نام لکھے جاتے ہین۔ عنصری۔ فرخی۔ زینی۔ عسجدی۔ چنگیزن خرمی۔ ترمذی۔ واقعی یہ شاعر اپنے فن کے اوستاد اور آسمانِ شاعری کے ستارے تھے۔ مگر تاریخ عجم کا منظوم کرنا فردوسی کی قسمت مین لکھا تھا۔

سلطان محمود کا دربار نہ صرف شعرا ہی سے بھرا ہوا تھا بلکہ اوس مین ہر علم و فن کے ماہر جمع تھے۔ مورخین نے بقاے دوام کا تاج اس بادشاہ کو بھی پہنایا ہے اور اُس کو قدردان سلاطین کے زمرہ مین شامل کیا ہے۔ فردوسی منزلین طے کرتا ہوا غزنی پہونچا۔ اور ایک باغ مین مقیم ہوا۔ اتفاقاً وہان عنصری۔ عسجدی۔ فرخی۔ یہ تین شاعر بیٹھے ہوئے اپنے کام کو انجام دے رہے تھے۔ فردوسی بھی وہین چلا گیا۔ اِن تینون کو ایک غیر شخص کا مخل ہونا برا معلوم ہوا۔ مگر للکارنا

بھی خلاف تہذیب تھا۔ تینوں نے صلاح کی کہ نو وارد کو محکِ امتحان پر کسنا چاہیے اگر پورا اوترے تو خیر ورنہ ذلیل ہوکر خود چلا جائیگا۔ اتنے مین فردوسی نے بھی سلام علیکم کی چنانچہ اونھون نے اپنا گڑھا ہوا منصوبہ ان الفاظ مین بیان کیا کہ۔

"ہم تینون بادشاہی حکم سے تاریخ سلاطین عجم منظوم کر رہے ہین ہمنے تین مصرعے تو موزون کر لئے ہین۔ چوتھے کی تلاش ہے۔ فردوسی نے کہا فرمائیے مین بھی سُنون۔ شاید مجھسے موزون ہو جائے چنانچہ اونھون نے حسب ذیل مصرعے پڑھے۔

**عنصری۔** چون عارضِ تو ماہ نباشد روشن

**فرخی۔** مانند رخت گل نبود در گلشن

**عسجدی۔** مژگانت گزر ہمے کند در جوشن

فردوسی نے فی البدیہہ کہا۔ مانند سنانِ گیو در جنگِ پشن

یہ سُنتے ہی سب متعجب رہ گئے اونھون نے گیو اور پشن کی اصلیت دریافت کی فردوسی نے پورا واقعہ سُنا دیا۔ پھر اونھون نے شاعری پر دقیق سوالات کئے اُس امتحان مین بھی فردوسی پورا اوترا۔ اثنائے گفتگو مین اونھین معلوم ہوگیا کہ یہ فردوسی ہے۔ جب تو رہے سہے حواس اور بھی غائب ہوگئے۔ اونھون نے کوشش کی کہ فردوسی دربار مین باریاب نہونے پائے۔ ادھر بدیع الدین بھی انہ قندھار ہوگیا۔ ناچار فردوسی سرای مین مقیم ہوگیا۔ شدہ شدہ یہ خبر سلطان کے مصاحب خاص ماہک کے بھی گوشگذار ہوئی۔ وہ آیا اور نہایت عزت

سے باکمال شاعر کو اپنے گھر لیگیا۔ اور اطمینان دلایا کہ بارگاہ سلطانی مین بھی آپکی رسائی ہو جاے گی۔ ماہک نے شعراے دربار کے حال سے بھی آگاہ کیا کہ آجکل فلان حصہ تاریخ کا نظم ہو رہا ہے۔ فردوسی نے کہا کہ اگر میری رسائی دربار تک ہو جاے تو پھر شاعری کے جوہر دکھلاؤن۔ یہ واقعی بات ہے کہ اور شاعر سوچ سوچ کر اشعار موزون کرتے تھے اور فردوسی اوسی وزن کے فی البدیہ کہدیتا تھا۔ شاہنامہ پر ایک نظر ڈال جاے کہین آورد کا نام بھی نپائیگا۔
ایک دن عنصری نے دربار مین عرض کیا کہ جسقدر حصہ نظم ہو چکا ہے اجازت ہو تو پیش کیا جاے۔ سلطان نے اجازت دی۔ واقعی عنصری نے بہت محنت سے وہ حصہ نظم کیا تھا۔ فوقیت کا سہرا اسی کے سر پر باندھا گیا۔ سلطان نے بہت کچھ انعام و اکرام دیا۔ ماہک نے بھی یہ قصہ فردوسی سے بیان کیا۔ فردوسی نے کہا کہ اگر آپکو دو تین شعر عنصری کے یاد ہون تو سنائیے۔ ماہک نے یہ دو شعر سنائے

بیا بودی از خنجر آبگون | ہر آنگہ کہ تشنہ شدی تو بخون
و اندام موے تو دشنہ شود | زمانہ بخون تو تشنہ شود

یہ اشعار اُس موقعہ کے ہین جب رستم نے دہوکہ دیکر سہراب کو پچھاڑا ہے۔ اوسوقت سہراب نے یہ حسرت ناک الفاظ کہے ہین۔ فردوسی نے کہا اگر آپ صلاح دین تو مین بھی رستم و سہراب کی داستان نظم کرون۔ ماہک نے کہا کہ آپکے پاس تاریخ کہان فردوسی نے تاریخ دکھلائی۔ ماہک بہت خوش ہوا کہ آپ ضرور داستان نظم کیجیے فردوسی نے چند روز مین واقعہ نظم کر کے حوالہ کیا۔ اور ماہک نے موقعہ پاکر سلطان کی خدمت مین پیش کیا۔ سلطان نے دریافت فرمایا کہ یہ کس کے اشعار ہین؟

حاکت نے مفصل کیفیت فردوسی کی عرض کی۔ سلطان شرمندگی کے ساتھ خوش ہوا اور بہت ہی افسوس کیا کہ فردوسی کے آنے کی خبر ابتک ہمارے کانوں تک نہ پہونچی۔ دوسرے دن سلطان نے اپنے محلسرا کے دروازہ پر ایک صندوق رکھوا دیا اور اعلان عام کردیا کہ جو کوئی براہ راست ہمسے ملنا چاہے اپنی عرضداشت اس صندوق میں ڈالدی۔ فردوسی دوسرے دن دربار میں پیش ہوا۔ سلطان نے معذرت چاہی۔ تب تو اور بھی یہ باکمال شاعر جھک گیا۔ سلطان نے اوسی داستان کو پڑھنے کا حکم دیا۔ فردوسی نے نہایت خوبی سے پڑھا۔ پھر محمود نے پوچھا۔ تیرا وطن کہاں ہے؟ عرض کیا۔ طوس! فرمایا۔ طوس کسنے آباد کیا؟ فردوسی نے اسپر تاریخ طوس بیان کردی۔ سلطان بہت خوش ہوا۔ اور روزانہ حاضری کے واسطے حکم دیا۔

دوسرے دن دربار میں فردوسی نے یہ اشعار پڑھے۔

چو خورشید ہرگاہ بنمود تاج ۔۔۔ زمین شد بکردار تابندہ عاج
چہ گوئی کہ خورشید تابان کہ بود ۔۔۔ کزو در جہان روشنائی فزود
ابوالقاسم آن شاہ فیروز بخت ۔۔۔ نہاد از بر تاج خورشید تخت
ز خاور بیاراست تا باختر ۔۔۔ پدید آمد از فرّ او کانِ زر
مرا اخترِ خفتہ بیدار گشت ۔۔۔ بمغز اندر اندیشہ بسیار گشت
چو دانستم آمد زمانِ سخن ۔۔۔ کنون نو شود روزگار کہن
بر اندیشۂ شہریار زمین ۔۔۔ بخفتم شبے دل پُر از آفرین
دلِ من چو نور اندرین تیرہ شب ۔۔۔ نخفتہ گشادہ دل و بستہ لب

چنان دید روشن روانم بخواب | که رخشنده شمع برآمد ز آب
همه روے گیتی شب لاجورد | ازان شمع گشتی چو یاقوت زرد

تمام دربار مرحبا کہہ اوٹھا۔ سب سے زیادہ عنصری بیتاب ہوگیا۔ دوڑ کر فردوسی کے لبون پر بوسہ دیا۔ ہاتھ چومے اور فی البدیہہ یہ اشعار تعریف مین پڑھے۔

سخن گرچہ آمد ز چرخ لبند | تو بارش برآن بردی ای ہوشمند
تو داوی درین عرصہ داد سخن | کہ بادی ستودہ بہر انجمن
نمودہ ہنر عقربت بے شما | بماند چو نامت سخن یادگار
تو شاہنشہ ملک نظم دری | و بندت بہ پیشت کمر عنصری

سلطانی حکم فردوسی ہی کو تاریخ نظم کرنیکا ہوا۔ سلطان محمود نہایت منکسر مزاج اور قدردان بادشاہ تھا۔ انکساری ظاہر ہے کہ فردوسی سے معذرت چاہی۔ ورنہ بادشاہون خصوصًا سلطان محمود سے عظیم الشان اور اولو العزم بادشاہ کو کیا غرض پڑی تھی جو کسی شاعر سے معافی چاہتا۔

ایک دن چند اشعار سلطان نے ایاز کی تعریف مین پڑھے اور چاہا کہ اور شعرا بھی ایاز کی توصیف مین کچھ کہین۔ بھلا کس کی مجال تھی کہ فردوسی کے سامنے دم مار سکتا۔ سب نے متفق اللفظ اسی کی طرف اشارہ کیا۔ فردوسی نے یہ دو بیتین فی البدیہہ عرض کین۔ ؎

مستست بتا چشم تو و تیر بدست | بس کس کہ ز تیر چشم مست تو بخست
گر پوشد عارضت زرہ عذرش ہست | کز تیر نہ ترسد ہمہ کس خاصہ زمست

یہ دو بیتین سلطان کو اتنی اچھی معلوم ہوئین کہ وہ نہایت سرگرمانہ الفاظ مین گویا ہوا۔

" للہ درک یا فردوسی کہ مجلس ما را چون فردوس منور ساختی "
ایک عظیم الشان حکمران کی زبان سے یہ الفاظ بہت بڑا پایہ رکھتے ہین۔ اور اس سے ظاہر ہوتا ہی کہ وہ کسدرجہ قدر شناس تھا۔ سلطان نے حکم دیا کہ فلان محل جو ہماری خوابگاہ کے قریب ہے فردوسی کے واسطے آراستہ کیا جائے۔ فردوسی نے یہ بھی خواہش ظاہر کی کہ اُس جگہ سب آلاتِ حرب اور شاہانِ باستان ایران کی قدآدم تصویرین بھی مہیا کیجائین۔ سلطان نے حسن میمندی وزیر کو حکم دیا کہ فاضل شاعر کی ہر خواہش پُوری کیجائے اب فردوسی شاہنامہ تصنیف کرنے بیٹھا۔ سوائے آیاز حسن میمندی اور چند خدمتگارون کے اور کوئی جانے نہ پاتا تھا۔
آیاز فردوسی کو باپ کہا کرتا تھا اور فردوسی بھی اوس سے بیٹون کی طرح محبت کرتا تھا۔ سلطان نے حکم دیدیا تھا کہ جب ہزار بیت ختم ہو جائین فوراً ہزار اشرفیان دیدیجایا کرین۔ یہ ہزار اشرفیان وہ تھین جو تنخواہ اور اُجرت تصنیف کے علاوہ بطور انعام دیے جانے کا حکم تھا۔ اسطرح فردوسی نے ۳۵ برس کی محنت مین ساٹھ ہزار شعر پر شاہ نامہ ختم کیا۔ اس ۳۵ برس مین سلطان کے دل پر حسن میمندی اور دیگر مخالفین سے نے مخالفت کے سکے جمانے۔ مگر عقلمند اور فیاض محمود پر ذرا اثر نہوا۔
غرض جب شاہ نامہ مکمل ہوگیا۔ تو سلطان نے حکم دیا کہ ساٹھ ہزار اشرفیان فردوسی کو دیدی جائین۔ اسکے علاوہ اور انعام و اکرام معہ خلعت وغیرہ علیحدہ دربار مین عطا ہوگا۔ پھر سلطان نے نہایت جوش مین کہا۔ " از ابتدائے ظہور صناعت شعر تا اکنون کسے بدین طرز و اسلوب سخن خوب نگفتہ و ہیچ جواہر لآلی کلام موزون بدین طرز نسفتندہ۔"

که گوید چنین نظم چون در روان  
که گوید چو فردوسی اندر جہان

رسید صیت لطفش بچرخ بلند | کہ گفتہ است نظمے چنین ارجمند
ز الفاظ او بوئی جان مے دہد | ز ترکیبش آبِ روان مے چکد
درآن دم کہ تیغِ زبان برکشید | صفِ جملۂ شاعران بر درید
بمیدانِ دانش جوان پیلتن | نادیدیم نظم آور و تیغ زن
بہ پیشم چو بکشود گنجِ گہر | کنون پیلوارش دہم گنجِ زر

یہ سُنکر خواجہ حسن میمندی خاموش ہو رہا۔ معلوم ہوتا تھا کہ سُلطانی حکم کے واسطے مستعد ہے۔ سلطان کو یہ سکوت ناگوار گذرا۔ دریافت کیا۔ خواجہ نے دست بستہ عرض کیا کہ حضور کے نزدیک یہ عطیّہ تو ذرّہ کی برابر بھی وقعت نہین رکھتا۔ مگر جب فردوسی کے پاس پہونچے گا تو وہ ضرور شادی مرگ ہو جائیگا۔ سُلطان نے جواب دیا کہ وہ ایسا عالی ظرف ہی کہ یہ قلیل سونا اوسے موت کے دروازہ تک نہین پہونچا سکتا۔

خواجہ صاحب نے دیکھا کہ یہ داؤن بھی نہ چلا۔ عرض کیا۔ اچھا حضور پہلے ساٹھ ہزار روپیہ بھیجدیجئے۔ بعد ازان اشرفیان دیجئے۔ سلطان نے بھی کچھ سوچ کر منظور کیا۔ اور ساٹھ ہزار روپیہ ایاز کے ہاتھ بھجوا دئے۔ فردوسی حمام سے نکلتا تھا کہ ایاز نے روپیہ پیش کیا۔ اس نے نہایت افسوس سے کہا کہ میری ۳۵ برس کی محنت کی سلطان نے اچھی قدر افزائی کی۔ ساٹھ ہزار اشرفیون کی بجائے ساٹھ ہزار روپیہ دئے۔ آیاز نے حسن میمندی کی تمام شرارت بیان کی۔ فردوسی نے سنکر چالیس ہزار ایاز کو دئے اور بیس ہزار کا ایک پیالۂ شربت لیکر پی گیا۔ اور نہایت غمگین لہجے مین کہا کہ سلطان سے جاکر عرض کردو کہ اسقدر جو مینے محنت کی اوسکا معاوضہ صرف اتنا ہی تجویز کیا گیا ۳۵ برس کی جانکاہی کی قدر دانی کلھم ۶۰ ہزار روپیہ۔ اگر ایسا ہی بخل مزاج مین تہا تو کاہکو

یہ روپیے بھی بھیجے۔

ایاز یہ تقریر سنکر نہایت افسردہ ہوا اور اُس نے جاکر سلطان سے عرض کردیا۔ سُلطان نے حسن میمندی کو بلاکر گرم گرم الفاظ مین کہا۔ "اے مفسد بواسطہ این حرکات عرض مارا عرضہ توبیخ و تشریب شعرا ساختی۔ و بانواع نکوہش و ندام در زبان آن طایفہ انداختی۔"

بات بنا دینا تو حسن میمندی کے بائین ہاتھ کا کام تھا عرض کیا۔ "صلۂ بادشاہان از یکدرم تا صد درم مساوی ست۔ اگر مشتِ خاک از حضرت سلطان بدو فرستادند بایستی کہ از روے اعزاز و اکرام انرا بجاے جواہر در باصرہ کشیدے۔ و بساط رفاعت و حماقت بسبر پنجہ ادب و کیاست در نور دیدے۔"

سُلطان پر اس تقریر نے جادو کا کام کیا۔ اور وہ سمجھ گیا کہ فردوسی سخت گستاخ اور بے ادب ہے۔ کہا۔ "آن قرمطی را بامداد در پاے پیل اندازم و عقوبت او را عبرت سائر بے ادبان سازم۔"

ایاز نے فوراً یہ خبر فردوسی کو پہونچائی اور کہا خیر اسین ہے کہ صبح کو سلطان کے قدمون پر گر کے عفو تقصیر کرالے۔ ورنہ تیرا سر اور ہاتی کا پیر ہوگا۔ دوسرے دن فردوسی نے یہی کیا کہ جب سلطان فجر کی نماز پڑھکر باغ مین ٹہل رہا تھا اپنی جاے قیام سی نکلکر جو سلطانی سیرگاہ کے قریب تھی محمود کے قدمون پر گر پڑا۔ اور کہنے لگا۔

"حاسدان در حضرت بادشاہ چنان عرض کردہ اند کہ بندہ از قرامطہ و روافضہ ست تا کہ خلاف نمودہ اند۔ این بندہ را یکے ازان طوائف شمارند و خطاب قتل دار یا سیت روح از جان ناتوان بردارند۔"

چو در ملک سلطان که خرش ستود | بسے ہست ترسا و گبر و یہود
کز ایشان بجز یہ کفایت کنند | ز زر و مال خون شان حمایت کنند
گرفتند در ظل عدلش قرار | شدہ ایمن از گردش روزگار
چہ باشد کہ سلطان گردون شکوہ | زہے را شمارد یکے از گروہ

سلطان محمود کے غصہ پر پھر اوسکی قدر دانی نے غلبہ کیا اور تمام غضب فرو ہو گیا۔ اوٹھکر فردوسی کو گلے لگا لیا اور کہا جو سختی تیرے ساتھ ہوئی ہے اوسکی معافی چاہتا ہون۔ اور جو بے ادبی تو نے کی ہے اوسکو معاف کرتا ہون۔ فردوسی اپنے قیام گاہ پر واپس آیا اور دلمین سوچا کہ یہان کا کچھ اعتبار نہین۔ ذراسی دیر مین تولہ ذراسی دیر مین ماشہ۔ سلطان کے مزاج کا کیا ٹھیک۔ گاہے بہ سلامے برنجند گاہے بدشنامے خلعت دہند۔ نہایت رنج اور افسوس کے ساتھ کئی ہزار شعر جو شاہنامہ مین شامل نہ کئے تھے پھاڑ کر جلادئے اور ایاز کو ایک لفافہ دیکر ہدایت کردی کہ بیس دن کے بعد سلطان کی خدمت مین پیش کردینا۔ اور آپ بادل ناخواستہ رات کے وقت چلدیا۔ جامع مسجد غزنی مین دیوار پر یہ دو بیتین جاتے وقت لکھ گیا۔

خجستہ درگہ محمود زاولی دریاست | چگونہ دریا کا نرا کرانہ پیدا نیست
بسے غوطہا زدم و ندرین ندیدم در | گناہ بخت منست این گناہ دریا نیست

بیس دن کے بعد ایاز نے فردوسی کا لفافہ سلطان کی خدمت مین پیش کیا کھول کر دیکھا تو لکھا ہوا تھا۔

ایا شاہ محمود کشور کشاے | زکس گر نہ ترسی بترس از خداے
کہ پیش از تو شاہان فراوان بدند | ہمہ تاجداران گیہان بدند

اگر شاہ را شاہ بودے پدر　　بسر برنہادے مرا تاج زر

شعر تو بہت ہین مگر بخوف طوالت اتنے پر ہی اکتفا کیا گیا۔

غزنی سے نکلنے کے بعد فردوسی جابجا پھرتا رہا۔ مگر جہان گیا اوسکی کمال نے قدر کرائی۔ آخر بغداد شریف مین خلیفہ کے یہان نہایت عزت اور حرمت سے رہنے لگا اور بقیہ عمر یہین بسر کرنیکا ارادہ کیا۔

اسکے بعد بڑے جھگڑے قضیے ہوئے۔ آخر سلطان محمود انار اللہ برہانہ نے اسکی محنت اور ۳۵ برس کی جانکاہی کو یاد کرکے ساٹھ ہزار اشرفیان معہ معذرت نامہ کے بھیجین۔ اشرفیون سے پہلے معذرت نامہ پہونچگیا۔ فردوسی نے خدا کا شکر ادا کیا۔ ابھی زر موعود کے آنے مین چند روز باقی تھے کہ فردوسی ایک شاہراہ پر جارہا تھا جہان اسنے ایک بچہ کی زبانی یہ شعر سُنا۔ جو نہایت جوش وخروش مین پڑھتا چلا جارہا تھا۔

اگر شاہ را شاہ بودے پدر　　بسر برنہادے مرا تاجِ زر

سُنتے ہی فردوسی کے دل پر ایک گھونسہ لگا۔ تمام عرقریزیان اور بدسلوکی جو سلطان کے ہاتھ اوٹھائی تھین یاد آگئین۔ دماغ پر ایسا اثر ہوا کہ بیہوش ہوگیا۔ بمشکل ایک دن جیا۔ نہلا دہولا کر دفن کرنے چلے تھے کہ اشرفیان پہونچین۔

کی مرے بعد اگر اُس نے جفا سے توبہ　　ہائے اُس زود پشیمان کا پشیمان ہونا

وہ اشرفیان مرحوم شاعر کی بہن کو دیدی گئین۔ جس نے اپنے بھائی کا عظیم الشان مقبرہ بنایا۔ اور گرد اوس کے پختہ نہر بنوادی۔ حکیم ناصر خسرو علوی کے زمانہ تک وہ مقبرہ موجود تہا۔ اس عظیم الشان شاعر کی زندگی یون ختم ہوئی۔

## انتخاب از شاہ نامہ

(The Garden of the daughters of Afrasiab)

Look forth, companions, cast afar your eyes
Where yonder many-colored plain extends:
Ah! in my breast what sweat emotions rise!
Behold how each soft charm of nature blends
Into one glorious whole, - grove, mead, and stream, -
A fit abode for heroes it might seem!
The tender silken grass invites the tread;
With musky odour breathes the faninn-gair;
Pure waters glide along their perfumed bed,
As though the rose gave them he essence rare;
The lily stalk bends with her fragrant flower,
The lustre of the rose glads ev'ry bower.
The pleasent walks with graceful pace along,
Soft doves and mournful nightangles are nigh,
Charming the silence with a mingled song,
And murmurs from the cypress-boughs reply.
Oh! never, never, - long as time shall last, -

May shadows o'er these beauteous scenes be cast!
Still may they in eternal splendour glow,
And be like Paradise, as they are now!
There, in gay groups, beneath the trees, beside
Those streams that through the vales in music glide,
Lovely as fairies, beutiful as day,
Are maids who wander on in sportive play.
Afrasiab's daughter there, Manizha bright,
Make the whole garden-like the sun-all light.
Not less majestis, midst the graceful throng,
Her sister, fair Zitlara, sweat and young!
She decks the plain with beuty a she goes,
Before her shrink, ashamed, the jasmine and the rose.
And there are Turkish maids that near them rove,
With forms like cypress-boughs that zephers move;
Locks dark as musk,— and see! each veil disclose
Eyes filled with sleep, and cheeks all full of roses!
Shall we not, friends, turn for a single day,
Check, for so great prize, our onward way?

*Stead to those bowers, make the bright nymphs our own,*
*And bring the lovely prey to Khosrou's throne.*

# خواجہ شمس الدین محمد حافظ شیرازی رح

معزز شعراے عجم مین خواجہ حافظ شیرازی رح اپنی سحر بیانی اور شیرین کلامی کی وجہ سے بلند پایہ گنے جاتے ہین یہ وہ شخص ہین جنکے مبارک نام کو یوروپین بڑی عزت سے سراہتے اور پرنس آف لائرک پوئٹیس (PRINCE OF LYRIC POETS) کا خطاب دیتے ہین - قبولیت کلام کے واسطے یہ ہی کافی ہے کہ حضرت کے دیوان کا انگریزی - فرانسیسی - جرمنی - اسپینی - لاطینی - ترکی وغیرہ مین ترجمہ ہوگیا ہے - اور ان زبانون کے جاننے والے نہایت شوق سے آپ کی غزلون کا مطالعہ کرتے ہین - سر ولیم جونس مترجم دیوان حافظ دیباچہ مین رقم فرماتے ہین - "مین نے مشرقی زبانون کے حاصل کرنے مین خوب ہی کوشش کی اور فارسی زبان کے مصنفین کے کلام اور تصانیف کو اچھی طرح دیکھنے کا موقع ملا لیکن جو حلاوت خواجہ حافظ شیرازی کے کلام مین پائی اور کسی کے کلام مین اتنا لطف نہین آیا -

خواجہ صاحب کے دیوان کی تعریف کرنے سے میرا یہ منشا نہین ہے کہ مین اور شعراے عجم کو اونکے آگے ہیچ سمجھتا ہون - نہین بلکہ حافظ چاند اور باقی سب ستارے ہین -" روزگارڈن آف پرشیا مین مسٹر اسٹوارٹ فرماتے ہین - "جیسی کہ

خواجہ حافظ رہ کے ایک معمولی شعر مین ہی دنیا بھر مین کسی شاعر کی عمدہ سے عمدہ پوری غزل مین بھی نہین"

خواجہ حافظ رحمتہ اللہ علیہ سنہ ۱۳۰۰ عیسوی کے جنوری مہینے مین فارس کے شہر شیراز مین پیدا ہوے - ابتدا سے انتہا تک فقر اکے طور پر بسر کی - کبھی کسی امیر یا بادشاہ کے پاس جیسا اکثر شعرا کا دستور ہی سواے شاہزادہ یزد کے نہین گئے شہزادہ اپنی خوبیوں کی وجہ سے ایسا مشہور تھا کہ حافظ رہ اوس سے محبت کرتے تھے اور وہ بھی مثل فرمانبردار خادمون کے اطاعت کرتا تھا - خواجہ صاحب کا انتقال سنہ ۷۹۱ ہجری مطابق سنہ ۱۳۸۹ عیسوی مین ہوا - آپکا مزار شیراز مین محلہ رکن آباد مصلے کے قریب ہی - جیسا آپکے اس شعر سے ظاہر ہی

بدہ ساقی مے باقی کہ در جنت نخواہی یافت | کنار آب رکن آباد و گلگشت مصلے را

تاریخ انتقال کسی صاحب نے لکھی ہے مگر نام تحقیق نہو سکا -

چراغ اہل معنی خواجہ حافظ | کہ شمع بود از نور تجلی
چو در خاک مصلی یافت منزل | بجو تاریخش از خاک مصلی
۷۹۱ھ

خواجہ صاحب کے کلام کو بعض اشخاص جنکی سمجھ مین یا تو مطلب نہین آتا ہی یا اور کسی وجہ سے ناپسند کرتے ہین - زیادہ تر نہ سمجھنے کی وجہ ہی - اور ایک کثیر گروہ جس مین یورپین اور ایشیائی ہین بیحد پسند کرتا ہی - انگریزون کے یہان شیکسپیر اور ملٹن دو ایسے زبردست اور قادر الکلام شاعر گذرے ہین جنکی برابر انگلستان آجتک پیدا نہین کر سکا - لیکن خواجہ حافظ کے کلام کے آگے وہ طفل مکتب ہین - خواجہ صاحب کا دیوان تمام مہذب یوروپین زبانون مین موجود ہے - مسٹر کاسٹینو اور ریونی

لکھتے ہین کہ حافظ رحہ کی یہ غزل ؎

مطرب خوش نوا بگو تازہ بتازہ نو بنو

بہتیرون کو یاد ہے۔ خصوصاً مطربون کو۔ انگریز اور فرنچ تعجب کرتے ہین کہ کس بلا کی سحر بیانی حافظ رحہ کے کلام مین آگئی ہے۔ مسٹر اسٹیوارٹ لکھتے ہین کہ جسوقت یہ غزل

اگر آن ترک شیرازی بدست آرد دل مارا  بخال ہندوش بخشم سمرقند و بخارا را

مشہور ہوئی تو امیر تیمور نے دیکھی اور خواجہ صاحب کو بلا کر کہا کیون جناب مین نے تو کس محنت و مشقت سے بخارا۔ سمرقند فتح کیا اور آپ نے ایک تل پر بخشدیا۔ حافظ صاحب نے برجستہ جواب دیا کہ جناب ایسی ہی فیاضی سے تو مین نان شبینہ تک کو محتاج ہو گیا۔

شیراز سے تھوڑے فاصلہ پر ایک مقام پیر سبز ہے۔ مشہور تھا کہ چالیس شب تک متواتر جو شخص یہان عبادت کریگا وہ ولی کامل ہو جاوے گا۔ خواجہ صاحب نے آزمانے کا ارادہ کیا۔ اسی زمانہ مین آپ ایک خوبصورت نازنین شاخ نبات کے عشق مین مبتلا تھے مثل فرہاد کے شہزادہ شیراز بھی آپکا رقیب تھا۔ دن بھر کوچہ جانان کی خاک چھانتے اور رات کو پیر سبز پر عبادت کرتے۔ اونتالیسوین دن ایک بزرگ سبز جبہ پہنے تشریف لاے اور ایک پیالہ آپکے منہ سے لگا دیا اور غائب ہو گئے۔ اوسی وقت سے عشق حقیقی غالب ہوا۔ دنیا نظر مین ہیچ معلوم ہونے لگی۔ تمام خیالات جاتے رہے اور جب ہی سے آپنے شاعری شروع کی۔ زمانہ کی حالت کیا خوب بیان فرماتے ہین۔ ؎

این چہ شوریست کہ در دور قمر می بینم  ✦  ہمہ آفاق زپر فتنہ و شرے بینم

دختران را ہمہ جنگ ست و جدل با مادر | پسران را ہمہ بدخواہِ پدر مے بینم
ہیچ شفقت نہ برادر بہ برادر دارد | ہیچ مہرے نہ پدر را بہ پسر مے بینم
ابلہان را ہمہ شربت ز گلاب و قند ست | قوتِ دانا ہمہ از خونِ جگر مے بینم
اسپ تازی شدہ مجروح بزیر پالان | طوقِ زرین ہمہ در گردنِ خر مے بینم
ہر کسے روز بہی مے طلبد از ایام | مشکل این ست کہ ہر روز بتر مے بینم

مرزا محمد علی صائب نے اسی مضمون کو یون لکھا ہے۔

یک نفس فارغ ز وسواس تمنا نیستی | از پریشان خاطرے یک لحظہ یکجا نیستی
گرچہ شد محتاج عینک دیدۂ بی شرم تو | ہم چنان چون کودکان سیر از تماشا نیستی
میکند از ہر سرِ مویت سفیدی رادِ مرگ | در چنین وقتے بفکر زادِ عقبے نیستی
گرچہ دندان راز نعمتہای شیرین تاختی | جز بحرف شکوہ ہاے تلخ گویا نیستی

لاہور کے ایک صاحب منشی محمد الدین خلیق نے حیات زیب النسا مین خواجہ حافظ اور مخفی کے کلام کا مقابلہ کیا ہے اور دکھلایا ہے کہ مخفی کا کلام آپکے کلام کی برابر ہے۔ نہین معلوم اوھون نے یہ کیسے لکھدیا۔ ہم ایک غزل مخفی اور دوسری خواجہ حافظ کی درج کرتے ہین خود ناظرین انصاف کرسکتے ہین۔ مخفی کا کلام بہت اچھا ہے مگر نہ آپکی برابر۔

## (مخفی)

در وفا آئین و رسم دوستداران راچہ شد | من اگر دیوانہ گشتم ہوشیاران راچہ شد
روز نومیدی نمی پرسد ز حالِ من کسے | ہم نشینانم کجا رفتند و یاران راچہ شد
ظلم و بیدادی درین دنیای دون از حد گذشت | منجنیقِ چرخ و طرزِ سنگ باران راچہ شد
در گلستانِ امیدم یک گلے سیراب نیست | تازہ کاریہای ایامِ بہاران راچہ شد

